آ جاؤ۔" زرتاشے کی ماں نے بھی گھر میں آنے کی دعوت دی تو سمیر ان کے ساتھ ان کے گھر میں چلا گیا۔
"ان کا نام سمیر ہے۔" زرتاشے نے اپنی ماں کو بتایا۔
"اچھا نام ہے...... تم کیا پڑھتے ہو؟"
"میں سائنس کا طالب علم ہوں۔"
"ہوں...... ڈریم سینٹر بہت پرانا ادارہ ہے اور بہت اعلیٰ معیار کا کام کرتا ہے۔" زرتاشے کی ماں نے کہا۔
"آپ کب سے یہاں رہ رہی ہیں؟" سمیر نے پوچھا۔
"ہم آٹھ سال پہلے اس جگہ آئے تھے اس سے پہلے ہم اوپر پہاڑوں پر رہتے تھے۔" زرتاشے کی ماں نے کہا۔ سردیوں میں نیچے میدانوں میں آ جاتے تھے اور گرمیوں میں اوپر پہاڑ کی چوٹیوں پر چلے جاتے تھے لیکن اب پچھلے آٹھ سالوں سے ہم یہیں رہ رہے ہیں۔"
"لیکن ان علاقوں میں عام آدمی نہیں رہ سکتا یہاں سردیوں میں سخت سردی پڑتی ہے۔ صرف وہی لوگ یہاں رہ سکتے ہیں جو یہاں کے موسم کے عادی ہیں اور یہاں پہاڑوں میں کان کنی کرتے ہیں۔" سمیر نے کہا۔
"ہاں میرے شوہر کی پہاڑوں پر زمرد کی ایک کان ہے وہ بہت کم نیچے علاقے میں آتا ہے اب بھی ایک ہفتے سے وہیں ہے دراصل وہ وہاں کچھ مشینری لگوا رہا ہے۔" زرتاشے کی ماں نے کہا۔
"کیا زرتاشے بھی یہاں خوش ہے؟" سمیر نے پوچھا۔
"نہیں؟ مجھے تو شہر میں رہنا پسند ہے۔" زرتاشہ جلدی سے بولی۔
"شہر؟...... تم نے شہر دیکھا ہے کیسا ہوتا ہے؟" سمیر نے پوچھا۔
"ہاں! جب میں چھوٹی تھی تو یہ "خوش آب" شہر میں اپنی خالہ کے ساتھ چار سال رہی تب یہ اسکول میں پڑھتی تھی۔ پھر میں واپس لے آئی۔" زرتاشے کی ماں نے بتایا۔
"مجھے تو وہ شہر بہت اچھا لگا...... پکی سڑکیں، پکے گھر، اسکول، اسپتال، ہوٹل۔" زرتاشے خوش ہو کر بتا رہی تھی۔
"کیا تم پھر وہاں جانا چاہو گی؟" سمیر نے پوچھا اور سر گھما کر اس کی طرف دیکھا۔
"ہاں! ضرور اگر مجھے موقع ملا تو ضرور جاؤں گی۔"
"یہ وائلن کون بجاتا ہے؟" سمیر نے دیوار پر لگا وائلن دیکھ کر کہا۔
"یہ زرتاشے کا شوق ہے۔" اس کی ماں نے کہا۔
"بہت خوب...... یہ بجانا کس نے سکھایا؟"
"مجھے اسکول میں میری میوزک ٹیچر سکھاتے تھے۔" زرتاشے نے کہا۔
"اچھا! آپ لوگوں سے مل کر بہت خوشی ہوئی میں چلتا ہوں پھر ملاقات ہوگی۔" سمیر نے کہا اور واپسی کے لیے کھڑا ہو گیا۔ زرتاشے نے یوں چونک کر اسے دیکھا تھا جیسے وہ نہ چاہتی ہو کہ سمیر ابھی جائے۔
"ٹھیک ہے سمیر! آتے رہنا۔" زرتاشے کی ماں نے کہا اور سمیر ان سے رخصت ہو کر واپسی کے لیے روانہ ہو گیا۔ اس نے زرتاشے میں کچھ ایسی بات محسوس کی تھی جسے وہ کوئی نام نہیں دے سکا تھا لیکن کچھ تھا جو اسے بار بار زرتاشے کی طرف متوجہ ہونے پر مجبور کر رہا تھا۔
وہ ڈریم سینٹر پہنچا تو اسے بتایا گیا کہ خلیل کامران اس کا انتظار کر رہے ہیں وہ سیدھا ان کے آفس پہنچ گیا۔
"تم بتا کر بھی نہیں گئے تھے کہ کہاں جا رہے ہو؟" خلیل کامران نے اسے دیکھتے ہی کہا۔
"میں تو ناشتہ کر کے ٹہلنے باہر نکلا تھا کہیں خاص طور پر جانے کا ارادہ نہیں تھا۔"
"ٹھیک ہے لیکن یہ جگہ تمہارے لیے اجنبی ہے اکیلے باہر نہ جاؤ جب تک میں اجازت نہ دوں اور جاؤ تو کسی کو ساتھ لے کر جاؤ۔" خلیل کامران نے کہا۔
"ٹھیک ہے میں خیال رکھوں گا۔"
(ان شاء اللہ باقی آئندہ ماہ)